# آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل

مؤلف

حافظ رفیع اللہ نقشبندی
ماہرِ عملیات روحانی

تقریظ

حضرت مولانا مفتی عبدالمنان دامت برکاتہم
نائب مفتی و استاد جامعہ دارالعلوم کراچی

پسند فرمودہ

حضرت مولانا محمد لیاقت لاہوری دامت برکاتہم
ماہرِ علم طب و روحانیات
فاضل جامعہ دارالعلوم کراچی

ناشر
مکتبہ عثمانیہ
بالمقابل ڈاکخانہ دارالعلوم کراچی
محمد گل: 0300-2346462

# آپ کے مسائل
# اور
# ان کا روحانی حل

مؤلف


حافظ رفیع اللہ نقشبندی
ماہرِ عملیات روحانی


تقریظ

حضرت مولانا مفتی عبدالمنان دامت برکاتہم
نائب مفتی و استاد جامعہ دارالعلوم کراچی

پسند فرمودہ

حضرت مولانا محمد لیاقت لاہوری دامت برکاتہم
ماہرِ علم طب و روحانیات
فاضل جامعہ دارالعلوم کراچی


ناشر
مکتبہ عثمانیہ
بالمقابل ڈاکخانہ دارالعلوم کراچی
محمد گل: 0300-2346462

# آپ کے مسائل
# اور ان کا روحانی حل

مؤلف

## حافظ رفیع اللہ نقشبندی

ماہر عملیات روحانی

**پسند فرمودہ**

حضرت مولانا محمد لیاقت لاہوری دامت برکاتہم
ماہر علم طب و روحانیات
فاضل جامعہ دارالعلوم کراچی

کتاب کا نام: آپ کے مسائل اور انکا روحانی حل

مؤلف: حافظ رفیع اللہ نقشبندی

سعی وتصحیح: حضرت مولانا مفتی کوثر علی صاحب

اُستاد جامعہ دارالعلوم کراچی

نظر ثانی: مولانا فداء الرحمٰن (بسیمہ والا)

فاضل جامعہ دارالعلوم کراچی

تعداد: ۱۰۰۰

باہتمام: ماشاءاللہ پرنٹرز 0321-9252113

ملنے کا پتہ: حافظ رفیع اللہ نقشبندی، کلی الماس، ائرپورٹ روڈ، کوئٹہ

# فہرست

# تقریظ

حضرت اقدس مولانا محمد لیاقت لاہوری صاحب دامت برکاتہم

ماہر علم طب وروحانیت فاضل جامعہ دارالعلوم، کراچی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ حَمْدًا کَثِیْرًا طَیِّبًا مُّبَارَکًا فِیْہِ

وصلی اللہ علی النبی الکریم اما بعد.

الحمدللہ یہ اللہ رب العزت کا کرم ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے حبیب ﷺ کے طفیل مجھے اور میرے شاگردوں کو اسم اعظم اور درود شریف پر کتابیں لکھنے کی سعادت بخشی اور یہ حدیث ہم سب کے سامنے ہے کہ جس شخص نے میری امت میں سے دو لوگوں کو یا ایک شخص کو بھی دین پر لگایا تو قیامت کے دن میں (محمد ﷺ) اس کا شافع ہونگا اور جنت میں داخل کراونگا۔ تو اس حدیث کے تحت میں نے ہمیشہ اپنے دوستوں کو بار بار یہی کہا کہ ہر شاگرد یہی کوشش کرے کہ کم از کم 100 لوگوں کو درود شریف پر لگائے اور اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ پر زیادہ سے زیادہ پڑھنے پر لگائے۔ اس

لئے کہ جتنا فائدہ اللہ تعالیٰ کے اسماء کے پڑھنے میں ہے کسی بھی دعا یا وظائف میں نہیں ہوسکتا۔ بہر کیف۔ الحمدللہ اسی طرح سے برادرم حافظ رفیع اللہ لہڑی کوئٹوی نے اسم اعظم پر بہت عمدہ بحث فرما کر اسم اعظم کی جدید تحقیق کی ہے۔ امید ہے کہ یہ کتاب جب ایک ہزار گھروں پر جائیگی تو کم از کم 100 افراد تو درود شریف اور اسم اعظم پڑھنے میں لگ جائیں گے اور حافظ رفیع اللہ نے چونکہ بندہ کی خدمت میں دو سال کا عرصہ گذارا ہے اور بندہ اس پر بہت اعتماد کرتا تھا اور ان کو مکمل عملیات مع جنات کو قید کرنے اور خاص خاص عملیات سکھایا اور آج بھی یہ خاص شاگردوں میں شامل ہے اور دل سے ہمیشہ ان کیلئے دعائیں نکلتی ہیں کہ اللہ ان کو خدمت خلق میں لگائے اور درود شریف اور اسم اعظم زیادہ سے زیادہ پھیلانے میں انکو ذریعہ بنائے۔ آمین۔

والحمدللہ للہ رب العالمین

مولوی محمد لیاقت لاہوری

# تقریظ

حضرت اقدس مولانا مفتی محمد عبدالمنان صاحب زید مجدہم

نائب مفتی و اُستاذ جامعہ دارالعلوم کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

امابعد! قرآن مجید کی آیات طیبہ، احادیث مبارکہ اور اسماء الٰہی کی برکات اور ان سے روحانی علاج میں استفادہ ایک ایسی محسوس اور روزمرہ کے مشاہدے میں آنے والی چیز ہے کہ جو انسان اعمال صالحہ سے مزین ہو اور اعمال سیئہ اور مادہ پرستی سے دور ہو اس کیلئے اس کا انکار ناممکن ہے خود قرآن مجید نے دو مقام (سورۂ یونس آیت نمبر 157، سورۂ بنی اسرائیل آیت نمبر 82) پر اپنے آپ کو شفاء کہا ہے اور مفسرین کے بقول یہ لفظ ''شفاء'' عام ہے جسمانی، روحانی دونوں قسم کی شفاء کو شامل ہے۔ بلاشبہ اصل شفاء دینے والی ذات اس پروردگارِ عالم کی ہے جس کے بارے میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا (واذا مرضت فھو یشفین) یعنی اور

جب میں بیمار ہوتا ہوں تو وہی (اللہ تعالیٰ) مجھے شفاء دیتا ہے۔ لیکن چونکہ دنیا کے معاملات اسباب کے تحت چل رہے ہیں اور جس طرح دیگر نسخوں اور ادویات میں اللہ تعالیٰ نے شفاء رکھی ہے اسی طرح عملیات میں بھی یہ تاثیر اسباب کے درجہ میں موجود ہے خود رسول اللہ ﷺ سے مختلف احادیث میں دم کرنا ثابت ہے۔ چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا آپ ﷺ کا معمول نقل فرماتی ہیں کہ جب آپ بیمار ہوتے تو ''سورۃ الفلق'' اور ''سورۃ الناس'' پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیتے تھے اور جب مرض وفات میں آخری دنوں میں آپ ﷺ کی تکلیف بہت بڑھ گئی تو میں خود آپ ﷺ پر یہ سورتیں پڑھا کرتی تھی۔

الغرض زیر نظر کتاب میں مؤلف نے قرآن وسنت سے ماخوذ اور اپنے سلسلے کے بزرگوں کے مجرب عملیات جمع کیے ہیں نیز واضح رہے کہ اللہ کے اسماء میں سے کسی ایک کے بارے میں یقینی اور حتمی طور پر یہ نہیں کہا جاسکتا کہ صرف یہی اسم اعظم ہے تاہم متقدمین علماء کرام واسلاف نے اپنے تجربات ومشاہدات سے بعض اسماء کے بارے میں اسم اعظم ہونے کا

قول فرمایا ہے۔ ان بزرگوں میں سے حضرت علامہ یافعی رحمۃ اللہ علیہ کا رجحان یہ ہے کہ ہر شخص کے نام کے اعداد کے لحاظ سے بھی اس کیلئے اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں کوئی اسم مقرر کیا جاسکتا ہے۔ ہمارے رائے میں مجموعی طور پر فاضل مؤلف کی یہ بہتر کوشش ہے۔ دُعا ہے کہ حق تعالیٰ اسے مؤلف، قارئین اور عوام الناس کیلئے نافع بنائیں اور اس کا فائدہ عام و تام فرمائیں۔ (آمین)

(حضرت مولانا مفتی) محمد عبدالمنان (صاحب زید مجدہم)
نائب مفتی واستاذ جامعہ دار العلوم کراچی

3 صفر 1433ھ

# تقریظ

## حضرت مولانا مفتی کوثر علی صاحب دامت برکاتہم

(اُستاد جامعہ دار العلوم کراچی)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَکَفٰی وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی

امابعد!

یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہے کہ قرآنی کلمات، احادیث طیبہ میں منقول دعائیں اور سلف صالحین کی مجرب اذکار وادعیہ سحر و جنات کے علاج اور دینوی واخروی فوائد وبرکات کے حصول کے لئے اکسیر ہیں اور خلق خدا کو اس سے فائدہ ہونا ہی اس کی حقانیت کے لیے کافی ہے، اس افادیت کو دیکھتے ہوئے بہت سے حضرات نے ان پر تصانیف لکھیں تا کہ ان کے مجرب وظائف سے دوسروں کو فائدہ ہو۔ اس سلسلے میں عزیزم و

برادرم مولوی حافظ رفیع اللہ نقشبندی صاحب نے بھی کوشش فرمائی ہے اور بنام ''آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل'' ایک رسالہ تصنیف فرمایا ہے احقر نے شروع سے آخر تک اس رسالے کو دیکھا اور ماشاء اللہ بہت مفید پایا بالخصوص اسم اعظم کے بارے میں مؤلف نے بڑی عمدہ تحقیق فرمائی ہے، اللہ سے دعا ہے کہ مؤلف کی اس کوشش کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور عوام وخواص کو اس کے فوائد و برکات سے بہرہ ور فرمائے اور مولف کے لئے اس کو صدقہ جاریہ اور ذخیرہ آخرت بنائے۔ آمین

بندہ کوثر علی

اُستاد جامعہ دار العلوم کراچی

08-01-2012

# پیش لفظ

## نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

بندہ اپنی عملی زندگی میں الحمدللہ گذشتہ سات سال سے عملیات کے شعبہ سے منسلک ہے اس حوالے سے بندہ کے سامنے عامۃ المسلمین کے دینی و دنیاوی مسائل اور مشکلات و پریشانیاں آتی رہتی ہیں۔ علاوہ ازیں بندہ تقریباً دو سال تک اپنے استاد محترم حضرت مولانا محمد لیاقت لاہوری صاحب کی خدمت میں رہ کر مکمل عملیات سیکھا اور بعض اہم کیسوں کے سلسلے میں استاد محترم کے ساتھ مختلف شہروں کا بھی سفر کرتا رہا۔ اس عرصہ میں بندہ سے جب بھی کسی مسلمان بھائی نے رجوع کیا تو بندہ نے اپنے استاد محترم سے مشورہ کیا اور پھر وہ جو عمل، دعا یا وظیفہ بتاتے تو بندہ سائل کو بتا دیتا اور اسے اپنے پاس محفوظ کر لیتا۔ اس طرح استاد محترم کی بتائی ہوئی دعاؤں اور وظائف کا ایک قابل قدر ذخیرہ بندہ کے پاس محفوظ ہوا۔ اس کے علاوہ دیگر اساتذہ کرام اور مختلف بزرگوں سے بھی کچھ وظیفے ملے۔ لہٰذا بندہ کے پاس جو کچھ بھی ہے الحمدللہ حضرت اولیاء کرام کا عطا فرمودہ ہے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم اور خاص توفیق اور بزرگوں کی دعاؤں کی برکت سے یہ مجموعہ مرتب کیا جا رہا ہے اور اپنے بعض احباب و متعلقین اور شاگرد حضرات کی فرمائش پر کچھ واقعات و مشاہدات کو بھی شامل کیا گیا ہے۔

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کوشش و سعی کو قبول فرما کر مقبول خاص و عام بنائیں اور میرے نیز میرے والدین و اساتذہ اور دوستوں کیلئے ذخیرہ آخرت بنائے۔ آمین۔

حافظ رفیع اللہ نقشبندی

# واقعات ومشاہدات

## علم روحانیت سے متعلق

### میری گذشتہ چند سالہ زندگی کے اہم واقعات

☆ ایک شخص نے بتایا کہ میری شادی کو سات سال ہو گئے ہیں شادی کے دن ہی سے میری اہلیہ کو آسیبی شکایت ہے تمام عامل اور مولوی حضرات دعا اور تعویز کر کے ہار گئے جب علاج شروع ہوتا ہے اسوقت ٹھیک رہتی ہے جب علاج ختم ہو جاتا ہے پھر اس پر دیوانگی طاری ہو جاتی ہے مجھے قطعی دیکھنا پسند نہیں کرتی اور بچوں سے بھی بیزار ہے بندہ نے جب تشخیص کی تو پتہ چلا کہ اس پر جادو کے ذریعے جنات کو مسلط کر دیا گیا ہے اور ان جنات میں کچھ عامل جنات بھی ہیں اس لئے وہ عام عاملوں کا توڑ کر لیتے ہیں۔ بندہ نے ان تمام جنات کو جو کہ تقریباً 200 کے قریب تھے۔ اسم اعظم اور سورۂ مزمل کے موکلات کے ذریعے سب کو بوتل میں بند کر دیا اور عورت کو آیۃ الکرسی والا عمل (جو کہ جادو اور جنات کے توڑ کیلئے ہے) 41 دن تک

پڑھنے کو بتایا۔ الحمدللہ وہ عورت 21 دنوں میں ٹھیک ہوگئی اور آج بھی ٹھیک ہے۔



☆ ایک شخص نے آکر بتایا کہ بعض اوقات میرے گھر کی چیزیں الٹ پلٹ جاتی ہیں اور کبھی کبھی بستروں اور کپڑوں کی پیٹی میں بھی آگ لگ جاتی ہے کئی عاملوں کو بلایا اور کافی رقم خرچ کیا مگر مسئلہ حل نہ ہوا۔ بندہ نے گھر جاکر پورے گھر کا حصار کیا اور تمام کمروں میں آپ ﷺ کا خط مبارک لگایا اور بندہ کے دوست آغا کلیم اللہ صاحب نے آکر اپنا مشہور عمل (صدقے کے بکرے والا عمل) کیا اور انہیں روزانہ 11 مرتبہ 11 دن تک منزل شریف پڑھنے کو بتایا الحمدللہ 11 دنوں میں ان کا مسئلہ حل ہوگیا۔



☆ ایک عورت عرق النساء کے درد میں کافی عرصہ سے مبتلا تھا کافی ڈاکٹری چیک اپ کرایا تھا لیکن سب بے سود بندہ نے ان کو زیتون کا تیل

دم کر کے دیا اور روزانہ رات کو مالش کرنے کو کہا اور سورۃ فاتحہ ہر نماز کے بعد 7 مرتبہ پڑھ کر دم کرنے کو کہا الحمدللہ وہ کچھ ہی دنوں میں ٹھیک ہو گئی۔



☆ ایک بچہ علم سے بھاگتا تھا اور نہایت ہی شریر تھا میں نے اسے ایک نقش دیا اور اسکے والدین کو تاکید کی کہ وہ روزانہ کم از کم ہزار مرتبہ درود شریف پڑھا کریں۔ الحمدللہ اب وہ لڑکا نہایت شریف اور نرم ہو کر علم کا شیدائی بن گیا۔



☆ ایک عورت آئی اور رونے لگی اور بتایا کہ اس کا خاوند اسے نہیں چاہتا اور ہر وقت اس سے لڑتا رہتا ہے اور اسکی دوسری عورتوں سے بھی ناجائز تعلقات ہیں۔ بہت تعویز اور وظائف استعمال کر چکی ہوں لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ بندہ نے اسے سورہ یسین والا عمل بتایا الحمدللہ چالیس دنوں میں اس کا مسئلہ حل ہو گیا اور اس کا گھر امن و سکون کا گہوارہ بن گیا۔



☆ جامعہ دارالعلوم کراچی کا ایک طالبعلم بندہ کے پاس آیا اور کہا کہ کوئی ایسا عمل بتائیں کہ امتحان میں اعلیٰ ترین نمبروں سے کامیاب ہو جاؤں۔ بندہ نے اسے درود رحمت اور امتحان میں کامیابی کا ایک خاص وظیفہ بتایا۔ کچھ عرصے بعد وہ طالبعلم آیا بہت خوش تھا کہنے لگے کہ آپ کے عمل کی برکت سے پورے ادارے میں الحمدللہ دوسری پوزیشن آئی۔ میں نے ان کو بتایا کہ اس درود شریف کو اپنا معمول بنالو انشاء اللہ کامیابی تمہارے قدم چومے گی اور ہر امتحان میں اسی طرح کامیاب ہوتے رہو گے۔



☆ ایک شخص نے اپنا واقعہ خود یوں بیان کیا کہ میں عرصہ دراز سے بیمار اور لاچار تھا بہت علاج معالجے کرائے لیکن کوئی افاقہ نہ ہوا۔ ایک نیک عامل کے پاس گیا انہوں نے جادو بتایا انہوں نے کچھ تعویز دیے اور پڑھنے کو بتایا میں نے وہ چیزیں پڑھنا شروع کر دیں کچھ افاقہ ہوا لیکن مستقل فائدہ نہ ہوا اسی طرح دوسرے کئی عاملوں کے پاس گیا لیکن مستقل فائدہ نہ ہوا حتی کہ حاسدین کے جادو اور شر کی وجہ سے میری یادداشت ختم ہوگئی گھر میں

بدامنی، بے سکونی اور بیماری نے ڈھیرے ڈال دیئے لیکن جب آپ کے بتانے پر میں نے اسم اعظم اور درود شریف پڑھنا شروع کیا تو مجھ پر سے تمام اثرات ختم ہو گئے حیرت انگیز بات یہ ہوئی کہ جنہوں نے مجھ پر جادو کیا تھا انہوں نے خود اعتراف کیا کہ ہم نے آپ پر جادو اور جنات مسلط کیے ہوئے تھے لیکن آپ نے ہم پر جو جادو کیا وہ ہمارے جادو سے کہیں بڑا جادو تھا میں نے ان سے عرض کیا کہ میں نے کوئی جادو آپ پر نہیں کیا یہ سب اسم اعظم اور درود شریف کے برکات ہیں کہ آپکا جادو آپ پر الٹ پڑ گیا۔



☆ ایک شخص کئی سالوں سے رشتے کے سلسلے میں کافی پریشان تھا۔ کئی عاملوں کے پاس گیا اور ہزاروں روپے خرچ کیا مگر مسئلہ حل نہ ہوا۔ میں نے اسے ہزار مرتبہ درود شریف اور پسند کی شادی والا عمل بتایا الحمد للہ چالیس دنوں کے اندر اس کے رشتہ کا مسئلہ حل ہو گیا اور مطلوبہ جگہ اس کا رشتہ طے ہو گیا۔



☆ چند رشتہ داروں سے ملنے گیا تو انہوں نے بتایا کہ کچھ دنوں سے ایک بچہ نے ماں کا دودھ پینا چھوڑ دیا ہے اور دن رات روتا رہتا ہے میں نے اس بچے کو منگوایا اور تشخیص کی۔ پتہ چلا کہ اسے کسی جن کی نظر لگی ہے میں نے اس پر آیۃ الکرسی اور معوذتین پڑھکر دم کیا الحمدللہ بچہ نے اسی وقت دودھ پینا شروع کیا اور اس کا رونا موقوف ہو گیا۔

☆☆☆☆☆

☆ ایک شخص نے بتایا کہ اسے ٹانگ میں شدید درد محسوس ہوتا ہے میں نے سمجھا شاید اسے کوئی جسمانی بیماری ہے۔ اس لیے میں نے اسے معمول کیمطابق دم کرنا شروع کیا ابھی اس نے سورۃ فاتحہ کو ہی سنا تھا کہ اس پر مرگی کا دورہ پڑا اور اسکی زبان سے جن بولنے لگا اور اس نے کہا کہ اس شخص نے اسے ایذا پہنچائی ہے میں نے جن کو سمجھایا کہ یقیناً اس نے تمہیں نہیں دیکھا ہوگا لیکن وہ کسی صورت میں جانے کو تیار نہیں تھا۔ بندہ نے مجبوراً اسے قید کرلیا اور اس شخص کا اسم اعظم نکال کر اسے پڑھنے کو بتایا الحمدللہ اب وہ ٹھیک ہے۔

# اسم اعظم کی تعریف

جن احادیث وروایات میں اسم اعظم کا تذکرہ ہے وہاں ''اعظم'' عظیم کے معنی میں ہے اور اللہ تعالیٰ کے تمام نام ہی عظیم ہے۔ لیکن اسم اعظم سے مراد اللہ تعالیٰ کا وہ ذاتی یا صفاتی نام جس کے ذریعے جب بھی کوئی دعا کیجائے تو وہ فوراً قبول ہوتی ہے اور جو کچھ مانگا جائے تو عطا کیا جاتا ہے۔ گویا کہ اسم اعظم ہر کام کی کنجی ہے۔

# قرآن میں اسم اعظم کے متعلق اشارات

پہلا اشارہ: وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِیْ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ (سورۃ الاعراف پارہ ۹ آیت نمبر ۱۷۵)

ترجمہ: اور ان لوگوں کو اس شخص کا حال پڑھکر سنایئے اس کو ہم نے اپنی آیات (علم کتب انبیاء اور اسم اعظم) دیا پھر وہ ان سے بالکل نکل گیا تو وہ گمراہ لوگوں میں داخل ہو گیا۔

تفسیر: حضرت ابن عباسؓ، ابن اسحاق، سدی اور مقاتل وغیرہ مفسرین فرماتے ہیں کہ اس آیت سے مراد بنی اسرائیل کا ایک شخص بلعم باعوراء ہے

اس کے پاس اسم اعظم تھا، اس کو بادشاہ وقت نے طلب کیا تو وہ چھپ گیا مگر بادشاہ نے بالآخر ڈھونڈ لیا اور پوچھا کہ تمہارے پاس اسم اعظم ہے؟ اس نے کہا ہاں، بادشاہ نے کہا میرے لیے ایک بیل کی دعا کرو جس نے محنت کا کام نہ کیا ہو تو اس کی دعا سے ایک سرخ رنگ کا بیل نمودار ہوا جس کے قریب کوئی نہ جا سکتا تھا تب وہ خود بیل کے پاس گیا اور اس کے کان میں کچھ کہا تو وہ آگ کا انگارہ بن کر گر پڑا پھر اس نے بادشاہ سے کہا کہ تم بھی بنی اسرائیل کو تکلیف دینے باز آجاؤ ورنہ جو مصیبت بیل پر اتری تم پر بھی اترے گی تو وہ بنی اسرائیل کو (کچھ عرصے تک) تکلیف واذیت دینے سے باز آ گیا۔ (الدرالنظیم ص:32)

نوٹ: یہ شخص حضرت موسیٰ ﷤ پر بددعا کرنے سے مردود ہوا اسی کے متعلق اس مذکورہ آیت میں ذکر آیا ہے۔

دوسرا اشارہ: قَالَ الَّذِیْ عِنْدَہٗ عِلْمٌ مِّنَ الْکِتَابِ اَنَا اٰتِیْکَ بِہٖ قَبْلَ اَنْ یَّرْتَدَّ اِلَیْکَ طَرْفُکَ (سورۃ نمل پارہ ۱۹ آیت نمبر ۴۰)

ترجمہ: جس شخص کے پاس کتاب کا علم تھا۔ اس نے کہا کہ میں اس (تخت)

کو آپ کے سامنے آپکی آنکھ جھپکنے سے بھی پہلے لا کھڑا کر سکتا ہوں۔

نوٹ: اکثر مفسرین حضرت قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وغیرہ فرماتے ہیں کہ یہ شخص حضرت آصف بن برخیا (حضرت سلیمان علیہ السلام کے وزیر) تھے۔ دراصل واقعہ کچھ یوں ہے کہ جب حضرت سلیمان علیہ السلام نے بلقیس کے تخت و تاج کے بارے میں جنات سے کہا وہ مجھے کل سے پہلے چاہیے تو اس وقت جنات کے سردار عفریت نے حضرت سلیمان علیہ السلام سے عرض کیا کہ میں بلقیس کے تخت کو ایک گھنٹہ کے اندر اندر لا سکتا ہوں۔ لیکن حضرت سلیمان علیہ السلام نے پھر پوچھا کہ اس سے پہلے بھی کوئی لا سکتا ہے تو آصف بن برخیا نے عرض کیا کہ میں پلک جھپکنے سے پہلے لا سکتا ہوں اور بالکل اسی وقت تخت کو اسم اعظم کے ذریعے سے دعا کر کے حاضر کر دیا۔

# اسم اعظم احادیث کی روشنی میں

☆ اسماء بنت یزید رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اسم اعظم ان دو آیتوں میں موجود ہے۔ (مشکوٰۃ)

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ (بقرہ)

الٓمّٓ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ (ال عمران)

☆ حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ کا وہ اسم اعظم جس سے جب دعا کی جائے قبول ہوتی ہے وہ قرآن کریم کی تین سورتوں میں موجود ہے۔ سورۂ بقرہ، سورۂ ال عمران، سورۂ طٰہٰ میں۔ (ابن ماجہ)

فائدہ: حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں میں نے اسم اعظم کو ان سورتوں میں تلاش کیا تو اَلْحَیُّ الْقَيُّوْمُ کو پایا۔ (اسم اعظم)

☆ امام ابن جریر طبری رحمۃ اللہ علیہ حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ”اللہ کا وہ اسم اعظم جس سے جب دعا کی جائے قبول ہوتی ہے اور جب مانگا جائے تو عطا کیا جاتا ہے۔

حضرت یونس ؑ کی (یہ) دعا ہے۔" (تفسیر بن جریر)

لَآ اِلٰـهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّي كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ (الجامع الصغیر)

☆ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم "یا حی یا قیوم" ہے۔ (الدر النظیم ص:33)

☆ حدیث میں ہے کہ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے یوں دعا کی

اَللّٰهُمَّ اِنِّي اَدْعُوكَ اللهَ، وَاَدْعُوكَ الرَّحْمٰنَ، وَاَدْعُوكَ الْبَرَّ الرَّحِيْمَ وَاَدْعُوكَ بِاَسْمَآئِكَ الْحُسْنٰى كُلِّهَا مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ اَنْ تَغْفِرَلِيْ وَتَرْحَمَنِيْ

نبی ﷺ نے فرمایا ان میں اسم اعظم ہے۔ (ابن ماجہ)

☆ حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک شخص کو ان الفاظ کا ورد کرتے ہوئے سنا تو آپ ﷺ نے فرمایا اس بندہ نے اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم اختیار کر کے دعا کی یہ اسم اعظم ایسا ہے کہ اس کے ذریعے جو دعا کی جائے اللہ قبول فرماتا ہے۔

میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ ہر اسم باری تعالیٰ اسم اعظم ہے ساتھ ہی یہ امر بھی غور طلب ہے کہ مختلف صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے اسم اعظم کی جو نشاندہی فرمائی وہ کسی ایک اسم سے متعلق نہیں بلکہ جدا جدا اسم باری تعالیٰ کو اسم اعظم بتایا (جیسا کہ مذکورہ بالا احادیث میں گذر چکا ہے) جس سے اس نتیجہ پر پہنچنا آسان ہے کہ ہر اسم اسم اعظم ہے اور اسماء باری تعالیٰ کی کثرت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ ہر اسم کسی کی ذات سے منسوب ہو کر وہ اسم خاص اس کیلئے اسم اعظم کا کام دیتا ہے۔

## آپ کا اسم اعظم

اس کا مختصر اور جامع طریقہ یہ ہے

اپنے نام کے اعداد کو جمع کرلیں، مثلاً میرا نام رفیع اللہ ہے۔

ر کے عدد 200، ف کے 80، ی کے 10، ع کے 70، ا کے 1، ل کے 30، ل کے 30، ہ کے 5 ان کو جمع کیا تو کل 426 بنے۔

اب اسماء حسنیٰ میں تین وہ اسماء جن کے اعداد بھی یہی ہوں مثلاً لفظ اللہ کے عدد 66 ہیں اور یا کے 10 اب اعداد ہو گئے 77 اور اب 426 میں سے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنَّکَ اَنْتَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ (مشکوۃ)

☆ حدیث: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ "اللہ کا اسم اعظم سورہ حشر کی آخری چھ آیات میں ہے"۔ (الجامع الصغیر بحوالہ دیلمی)

## اسم اعظم کی تلاش

اکثر عاملین، زاہدین، عابدین بلکہ عام مسلمین صدیوں سے اسم اعظم کی تلاش و جستجو میں سرگرداں ہیں کتنی ہی کتابیں تصنیف کی گئی مگر کسی ایک نقطہ پر متفق نہ ہوسکیں۔ عوام تو عوام خواص اور عالم علم روحانیت بھی اس امر پر متفق نہ ہوسکیں کہ فلاں اسم ہی اسم اعظم ہے۔

## اسم اعظم کی جدید تحقیق

احقر (رفیع اللہ) اسم اعظم کی جدید تحقیق تو کیا کرسکتا تھا مگر بزرگوں کی بیاضوں اور اکابرین کی تصنیفات کا مطالعہ ضرور کیا۔ جس سے

میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ ہر اسم باری تعالیٰ اسم اعظم ہے ساتھ ہی یہ امر بھی غور طلب ہے کہ مختلف صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے اسم اعظم کی جو نشاندہی فرمائی وہ کسی ایک اسم سے متعلق نہیں بلکہ جدا جدا اسم باری تعالیٰ کو اسم اعظم بتایا (جیسا کہ مذکورہ بالا احادیث میں گذر چکا ہے) جس سے اس نتیجہ پر پہنچنا آسان ہے کہ ہر اسم اسم اعظم ہے اور اسماء باری تعالیٰ کی کثرت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ ہر اسم کسی کی ذات سے منسوب ہو کر وہ اسم خاص اس کیلئے اسم اعظم کا کام دیتا ہے۔

## آپ کا اسم اعظم

اس کا مختصر اور جامع طریقہ یہ ہے

اپنے نام کے اعداد کو جمع کر لیں، مثلاً میرا نام رفیع اللہ ہے۔

ر کے عدد 200، ف کے 80، ی کے 10، ع کے 70، ا کے 1، ل کے 30، ل کے 30، ہ کے 5 ان کو جمع کیا تو کل 426 بنے۔

اب اسماء حسنی میں تین وہ اسماء جن کے اعداد بھی یہی ہوں مثلاً لفظ اللہ کے عدد 66 ہیں اور یا کے 10 اب اعداد ہو گئے 77 اور اب 426 میں سے

77 نکالیں تو باقی 349 بچے، اسم اعظم بصیر کے عدد 302 ہیں اور والی کے اعداد 47 ہیں۔ ان دونوں کے اعداد کو اور یا اللہ کے اعداد کو ملایا تو کل اعداد ہوئے 426 یہ ہوا رفیع اللہ کا اسم اعظم

تین اسماء میں لفظ یا اور اسم ''اللہ'' ضرور شامل رکھیں۔

ترتیب: اپنا اسم اعظم جب پڑھیں تو اس طرح پڑھنا چاہئے جیسا کہ رفیع اللہ کا اسم اعظم نکلتا ہے۔ یا اللہ بصیر والی تو اسکو یا بصیر والی اللہ بھی پڑھ سکتے ہیں اور یا والی بصیر اللہ بھی۔ جیسے کسی کو آسانی ہو وہ ویسے ہی پڑھ لے۔

## اسم اعظم کو پڑھنے کا طریقہ

اسم اعظم پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ 41 دن میں سوالاکھ مرتبہ پڑھا جائے وہ اسطرح کہ ہر روز 3125 بار اول آخر سورۂ اخلاص دس، دس مرتبہ حصار کی نیت سے پڑھنا ہے اور ٹائم دو وقت یا تین وقت یا ایک ہی وقت میں اسے پورا کرنا ہے اور وقت کی پابندی ضروری ہے۔ اگر کوئی شخص 41 دن سے پہلے کرنا چاہے تو 21 دن یا 11 دن یا 7 دن میں کرسکتا ہے مگر اسکے لئے شرط یہ ہے کہ درود شریف کی تعداد یہ ہوگی۔ 41 دن میں

جب اسم اعظم پڑھنا ہے۔ تو درود شریف کی تعداد کم از کم ایک ہزار پڑھنی ہے اور جب اسم اعظم 21 دن میں پڑھیں گے تو درود شریف کی تعداد 24 گھنٹہ میں دو ہزار پڑھنی ہوگی اسی طریقے باقی دنوں کے تعداد بڑھاتے جائیں۔

جب سوا لاکھ مکمل ہوجائے بعد میں ایک تسبیح یعنی 100 بار صبح و شام پڑھتے رہا کریں ان شاء اللہ بے شمار فوائد حاصل ہوتے رہینگے جب کبھی اہم ضرورت پیش آئے تو دو رکعت صلوۃ الحاجت پڑھکر اپنے نام کے اعداد کے مطابق درود شریف اور اسم اعظم کو پڑھکر دعا کریں ان شاء اللہ وہ ضرورت پوری ہوگی اور اس میں اللہ تعالیٰ آپ کیلئے آسانی پیدا فرمادیں گے۔ (اسم اعظم کے کمالات)

## فوائد

اسم اعظم اگر کوئی شخص زندگی میں ورد کرلیتا ہے تو بے شمار فوائد حاصل ہونگے ملازمت، ترقی، بیماریوں کا علاج، جسمانی و ذہنی مسائل، روحانی و طبی الجھنیں غرض یہ کہ ہر طرح کے دنیاوی و آخروی فوائد حاصل ہونگے مگر

اہم بات یہ ہیکہ اسم اعظم پڑھنے والا ایمانی موت مرتا ہے اور زندگی بھر سحر و جنات وجادو کے اثرات سے اللہ محفوظ رکھتے ہیں۔

## اس اعظم کے خاص فوائد

اسم اعظم اپنے نام کے اعداد کے مطابق نکال کر اگر کوئی آدمی سوا لاکھ مرتبہ پڑھے تو اسکو بہت سارے فوائد حاصل ہونگے جن میں سے چند کو یہاں ذکر کر رہا ہوں۔

1- پوری زندگی جنات وجادو کے اثرات سے محفوظ رہے گا۔
2- اسم اعظم کا وظیفہ پڑھنے کی وجہ سے ہر قسم کی پریشانی دور ہوگی۔
3- اسم اعظم کا وظیفہ کرنے والے شخص کا جادوگر مقابلہ نہیں کر سکتا۔
4- اسم اعظم کی برکت سے ہر دعا قبول ہوتی ہے۔
5- اسم اعظم کو جو بھی وظیفہ بنائے گا تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے خزانوں کی بارش ہوگی۔
6- اللہ تعالیٰ ہر مشکل گھڑی میں اس بندے کا ساتھ دینگے۔
7- اسم اعظم کی برکت سے دشمن سے مکمل حفاظت ہوجاتی ہے اگر

دشمن نقصان پہنچانے کا ارادہ بھی کرے تو اللہ تعالیٰ اس پر اس دشمن کو ظاہر کر دیتے ہیں۔ (اسم اعظم کے کمالات)

تمام حروف کے اعداد کچھ اسطرح سے ہیں۔

## تمام حروف کے اعداد کچھ اس طرح سے ہیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | ابجد | الف<br>1 | ب<br>2 | ج<br>3 | د<br>4 |
| 2 | ھوز | ہ<br>5 | و<br>6 | ز<br>7 | |
| 3 | حطی | ح<br>8 | ط<br>9 | ی<br>10 | |
| 4 | کلمن | ک<br>20 | ل<br>30 | م<br>40 | ن<br>50 |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ص 90 | ف 80 | ع 70 | س 60 | سعفص | 5 |
| ت 400 | ش 300 | ر 200 | ق 100 | قرشت | 6 |
| | ذ 700 | خ 600 | ث 500 | ثخذ | 7 |
| | غ 1000 | ظ 900 | ض 800 | ضظغ | 8 |
| ٹ 400 | ڑ 200 | گ 20 | ڈ 4 | چ 3 | |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

هُوَ اللّٰهُ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ

# الاسماء الحسنیٰ

| | |
|---|---|
| الرَّحْمٰنُ | بے حد رحم کرنے والا |
| الرَّحِيْمُ | بڑا مہربان |
| المَلِكُ | حقیقی بادشاہ |
| القُدُّوْسُ | برائیوں سے پاک |
| السَّلَامُ | بے عیب ذات |
| المُؤْمِنُ | امن وامان دینے والا |
| المُهَيْمِنُ | نگہبان |
| العَزِيْزُ | سب پر غالب |
| الجَبَّارُ | سب سے زبردست |
| المُتَكَبِّرُ | بڑائی اور بزرگی والا |
| الخَالِقُ | پیدا کرنے والا |
| البَارِئُ | جان ڈالنے والا |
| المُصَوِّرُ | تصویر بنانے والا |
| الغَفَّارُ | درگزر اور پردہ پوشی کرنے والا |
| القَهَّارُ | سب کو اپنے قابو میں رکھنے والا |
| الوَهَّابُ | سب کچھ عطا کرنے والا |
| الرَّزَّاقُ | بہت بڑا روزی دینے والا |
| الفَتَّاحُ | بہت بڑا مشکل کشا |
| العَلِيْمُ | بہت وسیع علم والا |
| القَابِضُ | روزی تنگ کرنے والا |
| البَاسِطُ | روزی کشادہ کرنے والا |
| الخَافِضُ | پست کر دینے والا |
| الرَّافِعُ | بلند کرنے والا |
| المُعِزُّ | عزت دینے والا |
| المُذِلُّ | ذلت دینے والا |
| السَّمِيْعُ | سب کچھ سننے والا |
| البَصِيْرُ | سب کچھ دیکھنے والا |
| الحَكَمُ | حاکم مطلق |
| العَدْلُ | سراپا انصاف |
| اللَّطِيْفُ | بڑا لطف وکرم کرنے والا |
| الخَبِيْرُ | باخبر اور آگاہ |
| الحَلِيْمُ | بڑا بردبار |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْعَظِیْمُ | اَلْغَفُوْرُ | اَلشَّکُوْرُ | اَلْعَلِیُّ |
| بڑا بزرگ | بہت بخشنے والا | قدر دان | بہت بلند و بالا |
| اَلْکَبِیْرُ | اَلْحَفِیْظُ | اَلْمُقِیْتُ | اَلْحَسِیْبُ |
| بہت بڑا | سب کا محافظ | سب کو روزی و توانائی دینے والا | سب کے لیے کفایت کرنے والا |
| اَلْجَلِیْلُ | اَلْکَرِیْمُ | اَلرَّقِیْبُ | اَلْمُجِیْبُ |
| بڑا اور بلند مرتبہ والا | بہت کرم کرنے والا | بڑا نگہبان | دعائیں سننے اور قبول کرنے والا |
| اَلْوَاسِعُ | اَلْحَکِیْمُ | اَلْوَدُوْدُ | اَلْمَجِیْدُ |
| وسعت والا | بڑی حکمتوں والا | بڑا محبت کرنے والا | بڑی بزرگی والا |
| اَلْبَاعِثُ | اَلشَّهِیْدُ | اَلْحَقُّ | اَلْوَکِیْلُ |
| مردوں کو زندہ کرنے والا | ہر جگہ حاضر و ناظر | برحق و برقرار رہنے والا | بڑا کارساز |
| اَلْقَوِیُّ | اَلْمَتِیْنُ | اَلْوَلِیُّ | اَلْحَمِیْدُ |
| بڑی طاقت قوت والا | شدید قوت والا | بڑا مددگار و حمایتی | تعریف کے لائق |
| اَلْمُحْصِیُ | اَلْمُبْدِئُ | اَلْمُعِیْدُ | اَلْمُحْیِیُ |
| سب کو علم و شمار میں رکھنے والا | پہلی بار پیدا کرنے والا | دوبارہ پیدا کرنے والا | زندگی دینے والا |
| اَلْمُمِیْتُ | اَلْحَیُّ | اَلْقَیُّوْمُ | اَلْوَاجِدُ |
| موت دینے والا | ہمیشہ ہمیشہ زندہ رہنے والا | سب کو قائم رکھنے سنبھالنے والا | ہر چیز کو پانے والا |
| اَلْمَاجِدُ | اَلْوَاحِدُ | اَلْاَحَدُ | اَلصَّمَدُ |
| بزرگی اور بڑائی والا | اکیلا، تن تنہا | اکیلا | بے نیاز |
| اَلْقَادِرُ | اَلْمُقْتَدِرُ | اَلْمُقَدِّمُ | اَلْمُؤَخِّرُ |
| قدرت والا | پوری قدرت والا | پہلے اور آگے کرنے والا | پیچھے اور بعد میں کرنے والا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْاَوَّلُ | اَلْاٰخِرُ | اَلظَّاهِرُ | اَلْبَاطِنُ |
| سب سے اول | سب کے بعد | ظاہر و آشکار | پوشیدہ و پنہاں |
| اَلْوَالِيُ | اَلْمُتَعَالِيُ | اَلْبَرُّ | اَلتَّوَّابُ |
| متولی و متصرف | سب سے بلند و برتر | بڑا اچھا سلوک کرنے والا | بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا |
| اَلْمُنْتَقِمُ | اَلْعَفُوُّ | اَلرَّءُوْفُ | مَالِكُ الْمُلْكِ |
| بدلہ لینے والا | بہت زیادہ معاف کرنے والا | بہت بڑا مشفق | ملکوں کا مالک |
| ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ | | اَلْمُقْسِطُ | اَلْجَامِعُ |
| عظمت و جلال اور انعام و اکرام والا | | عدل و انصاف قائم کرنے والا | سب کو جمع کرنے والا |
| اَلْغَنِيُّ | اَلْمُغْنِيُ | اَلْمَانِعُ | اَلضَّارُّ |
| بڑا بے نیاز و بے پرواہ | بے نیاز و غنی بنا دینے والا | روک دینے والا | ضرر پہنچانے والا |
| اَلنَّافِعُ | اَلنُّوْرُ | اَلْهَادِيُ | اَلْبَدِيْعُ |
| نفع پہنچانے والا | سراپا نور و نور بخشنے والا | ہدایت دکھانے اور چلانے والا | بے مثال چیزیں ایجاد کرنے والا |
| اَلْبَاقِيُ | اَلْوَارِثُ | اَلرَّشِيْدُ | اَلصَّبُوْرُ |
| ہمیشہ رہنے والا | سب کے بعد موجود رہنے والا | رشد و ہدایت دینے والا | بڑے صبر و تحمل والا |

# اسماء الحسنٰی مع اعداد قمری

ذیل میں اسماء الحسنٰی مع اعداد کے ذکر کئے جا رہے ہیں تا کہ آپ کو اپنا عدد معلوم کرنے کے بعد اپنا اسم اعظم منتخب کرنے میں آسانی ہو۔

اسماء الحسنٰی کے مطابق اعداد نکال کر اسم اعظم سکھانے کا خاص انتظام ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | ۱۱ | وَاجِدُ | ۱۴ | هَادِیُ | ۲۰ |
| اَحَدُ | ۱۳ | حَيُّ | ۱۸ | وَدُوْدُ | ۲۰ |
| وَهَّابُ | ۱۴ | وَاحِدُ | ۱۹ | وَحِيْدُ | ۲۸ |

---

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلٰہُ | ۳۶ | مُحْيِیْ | ۶۸ | عَدَلُ | ۱۰۴ |
| اَوَّلُ | ۳۷ | حَاكِمُ | ۶۹ | عَادِلُ | ۱۰۵ |
| دَائِمُ | ۴۶ | بَاسِطُ | ۷۲ | حَقٌّ | ۱۰۸ |
| وَلِیُّ | ۴۶ | جَلِيْلُ | ۷۳ | حَنَّانُ | ۱۰۹ |
| وَالِیُ | ۴۷ | دَلِيْلُ | ۷۴ | عَلِیُّ | ۱۱۰ |
| مَاجِدُ | ۴۸ | سُبُّوْحٌ | ۷۶ | اَعْلٰی | ۱۱۱ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُجِیبُ | ۵۵ | حَکِیمُ | ۷۸ | کَافِی | ۱۱۱ |
| مُبْدِئُ | ۵۷ | حَسِیبُ | ۸۰ | بَاقِی | ۱۱۳ |
| مَجِیدُ | ۵۷ | بَدِیعُ | ۸۶ | جَامِعُ | ۱۱۴ |
| بَاطِنُ | ۶۲ | حَلِیمُ | ۸۸ | قَوِیٌّ | ۱۱۶ |
| حَمِیدُ | ۶۲ | مَلِكُ | ۹۰ | مُعِزُّ | ۱۱۷ |
| دَیَّانُ | ۶۵ | مَالِكُ | ۹۱ | سُبُحٰنُ | ۱۲۰ |
| اَللهُ | ۶۶ | عَزِیزُ | ۹۴ | سُبُحَانُ | ۱۲۱ |
| وَکِیلُ | ۶۶ | وَافِی | ۹۷ | مُعِیدُ | ۱۲۴ |
| حَکَمُ | ۶۸ | مَلِیكُ | ۱۰۰ | مُعِیزُ | ۱۲۷ |
| مُعْطِی | ۱۲۹ | نَقِیٌّ | ۱۶۰ | بَارِئُ | ۲۱۴ |
| لَطِیفُ | ۱۲۹ | مَانِعُ | ۱۶۱ | اَکْبَرُ | ۲۲۳ |
| سَلَامُ | ۱۳۱ | قُدُّوسُ | ۱۷۰ | اَحْکَمُ الْحَاکِمِینَ | ۲۲۹ |
| صَمَدُ | ۱۳۴ | مُعِینُ | ۱۷۰ | کَبِیرُ | ۲۳۲ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُؤۡمِنٌ | ۱۳۷ | سَمِيۡعٌ | ۱۸۰ | نُوۡرٌ | ۲۵۶ |
| وَاسِعٌ | ۱۳۷ | مُقَدِّمٌ | ۱۸۴ | بُرۡهَانٌ | ۲۵۸ |
| مَنَّانٌ | ۱۴۱ | صِدۡقٌ | ۱۹۴ | رَحِيۡمٌ | ۲۵۸ |
| عَالِمٌ | ۱۴۱ | مُنۡعِمٌ | ۲۰۰ | كَرِيۡمٌ | ۲۷۰ |
| قَائِمٌ | ۱۴۲ | نَافِعٌ | ۲۰۱ | رَؤُفٌ | ۲۸۷ |
| مُهَيۡمِنٌ | ۱۴۵ | مُسَبِّبُ الۡاَسۡبَابِ | ۲۰۱ | رَحۡمٰنٌ | ۲۹۸ |
| مُحۡصِيۡ | ۱۴۸ | رَبٌّ | ۲۰۲ | صَبُوۡرٌ | ۲۹۸ |
| سُلۡطَانٌ | ۱۵۰ | بَرٌّ | ۲۰۲ | بَصِيۡرٌ | ۳۰۲ |
| عَلِيۡمٌ | ۱۵۰ | جَبَّارٌ | ۲۰۶ | قَادِرٌ | ۳۰۵ |
| قَيُّوۡمٌ | ۱۵۶ | مُقۡسِطٌ | ۲۰۹ | قَهَّارٌ | ۳۰۶ |
| عَفُوٌّ | ۱۵۶ | مَالِكُ الۡمُلۡكِ | ۲۱۲ | رَزَّاقٌ | ۳۰۸ |
| شَاهِدٌ | ۳۱۰ | رَشِيۡدٌ | ۵۱۴ | آخِرٌ | ۸۰۱ |
| رَقِيۡبٌ | ۳۱۲ | شَكُوۡرٌ | ۵۲۶ | خَبِيۡرٌ | ۸۱۲ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَدِیْرٌ | ۳۱۴ | مُقِیْتٌ | ۵۵۰ | مُؤَخِّرٌ | ۸۴۷ |
| شَہِیْدٌ | ۳۱۹ | مُتَعَالِیْ | ۵۵۱ | ثَابِتٌ | ۹۰۳ |
| مُصَوِّرٌ | ۳۳۶ | مُسْتَبِیْنٌ | ۵۶۲ | قَابِضٌ | ۹۰۳ |
| سَرِیْعٌ | ۳۴۰ | بَاعِثٌ | ۵۷۳ | حَافِظٌ | ۹۸۹ |
| رَافِعٌ | ۳۵۱ | مُنْتَقِمٌ | ۶۳۰ | حَفِیْظٌ | ۹۹۸ |
| شَافِیْ | ۳۹۱ | سَتَّارٌ | ۶۶۱ | ضَارٌّ | ۱۰۰۱ |
| تَوَّابٌ | ۴۰۹ | مُتَکَبِّرٌ | ۶۶۲ | عَظِیْمٌ | ۱۰۲۰ |
| فَتَّاحٌ | ۴۸۹ | وَارِثٌ | ۷۰۷ | غَنِیٌّ | ۱۰۶۰ |
| مُمِیْتٌ | ۴۹۰ | مُخْفِیْ | ۷۳۰ | مُغْنِیْ | ۱۱۰۰ |
| مَتِیْنٌ | ۵۰۰ | خَالِقٌ | ۷۳۱ | ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ | ۱۱۰۰ |
| تَقِیٌّ | ۵۱۰ | مُقْتَدِرٌ | ۷۴۴ | ظَاهِرٌ | ۱۱۰۶ |
| مُحْتَسِبٌ | ۵۱۰ | مُذِلٌّ | ۷۷۰ | غَفَّارٌ | ۱۲۸۱ |
| غَفُوْرٌ | ۱۲۸۶ | خَافِضٌ | ۱۴۸۱ | | |

## جنات جادو، آسیب اور ہر قسم کی بندش کیلیے

ذیل میں جو قرآنی آیات کو درج کیا گیا ہے وہ منزل کے نام سے معروف ہیں یہ منزل جادو، جنات، شیاطین، چور، ڈاکو اور ہر قسم کے خطرات سے حفاظت کیلیے انتہائی مجرب ہیں۔ جادو، آسیب، سایہ اور ہر قسم کی بندش کو ختم کرنے کیلیے یہ 33 آیات پانی پر 11 یا 7 مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پیئے اور اگر گھر یا دکان میں اثرات ہوں تو چاروں کونوں میں چھڑک دیں۔ انشاء اللہ ہر قسم کے اثرات کا خاتمہ ہوگا۔ نیز دیگر مشکلات سے نجات کیلیے بھی مجرب ہیں۔

## منزل شریف

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ۝ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝ مٰلِكِ يَوۡمِ الدِّيۡنِ ۝ اِيَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِيَّاكَ نَسۡتَعِيۡنُ ۝ اِهۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِيۡمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ ۙ غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّيۡنَ ۝ (آمین)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

الٓمّٓ ۝ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ
يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝
وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ
وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ
وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ
مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا
بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ
عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔوْدُهٗ
حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ۣ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ
بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۤ

لَا انْفِصَامَ لَهَا ؕ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا
يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۬ؕ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْۤا اَوْلِيٰٓـئُهُمُ
الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ؕ اُولٰٓئِكَ
اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ؕ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِىْۤ
اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ
مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَاۤ اُنْزِلَ
اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۟
لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۟ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ۫ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا
وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ لَهَا مَا
كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَاۤ اِنْ نَّسِيْنَاۤ اَوْ
اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَاۤ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ
قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۟ وَاغْفِرْ لَنَا ۟
وَارْحَمْنَا ۟ قف اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًۢا بِالْقِسْطِ ؕ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِى الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ ۫ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ؕ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ؕ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِى النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِى الَّيْلِ ۫ وَتُخْرِجُ الْحَىَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَىِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِىْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ قف يُغْشِى الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا لا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۢ بِاَمْرِهٖ ؕ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ؕ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ؕ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ۝ وَلَا تُفْسِدُوْا فِى الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا ؕ اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ۭ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَاۗءُ
الْحُسْنٰى ۚ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ
ذٰلِكَ سَبِيْلًا ۝ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ
شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ
تَكْبِيْرًا ۝

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۝
فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ۝
وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ
رَبِّهٖ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۝ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ
الرّٰحِمِيْنَ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالصّٰۗفّٰتِ صَفًّا ۝ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۝ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۝
اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۝ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ
الْمَشَارِقِ ۝ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ الْكَوَاكِبِ ۝

وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى
وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ۝ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝ اِلَّا
مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝ فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ
خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ؕ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝ فَبِاَيِّ
اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ وَّنُحَاسٌ
فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ فَاِذَا انْشَقَّتِ
السَّمَاۤءُ فَكَانَتْ وَرْدَةً كَالدِّهَانِ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝
فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُسْـَٔلُ عَنْ ذَنْۢبِهٖۤ اِنْسٌ وَّلَا جَاۤنٌّ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا
تُكَذِّبٰنِ ۝

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ
خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝
هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ

الرَّحِيْمُ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ

الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۭ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا

يُشْرِكُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ

الْحُسْنٰى ۭ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ

الْحَكِيْمُ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا

عَجَبًا ۝ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ۭ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ

اَحَدًا ۝ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۝ وَّاَنَّهٗ

كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۝

قرآن پاک کی یہ آیات دفع مضرات کیلئے بہت مجرب اور مشہور ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ

مَآ اَعْبُدُ ۝ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝

لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ
لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا
وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا
حَسَدَ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ
الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِىْ يُوَسْوِسُ فِىْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝
مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## حفاظت کیلئے خاص عمل

1- بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ 21 بار

2۔ سورۂ اخلاص 10 بار

3۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم 100 بار

ہر فرض نماز کے بعد پڑھا کریں۔

## سحر (جادو) کا خاتمہ

معوذتین یعنی آخری ۲ قُل 41 مرتبہ اول آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئیں۔ 41 دن تک

## جادو اور جنات کا ایک زود اثر علاج

آیۃ الکرسی 41 مرتبہ اول آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئیں۔ انشاء اللہ چالیس دن کے اندر اندر جادو اور جنات سے نجات مل جائیگی۔

## نظر بد کا تیر بہدف علاج

1۔ درود ابراہیمی 7 بار

2۔ سورۂ فاتحہ 7 بار

3۔ آیۃ الکرسی 7 بار

4۔ سورۂ قلم کی آخری آیات

وَاِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَکَ بِاَبْصَارِھِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّکْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّہٗ لَمَجْنُوْنٌ۔ وَمَا ھُوَ اِلَّا ذِکْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ

7 مرتبہ پڑھ کر 7 سرخ مرچوں پر دم کریں اور طوے پر رکھ کر جلائیں اگر بو نہ آئے تو سمجھ لو نظر کے اثرات ہیں اور اگر بو آئے تو اثرات نہیں ہیں۔ یہ عمل 3 یا 5 یا 7 دن کریں نیز یہی عمل جانوروں کیلئے بھی مجرب ہے۔

(اسم اعظم کے کمالات)

## ہر قسم کی بیماری سے شفاء کیلئے

پابندی سے فجر کی نماز کے بعد 41 مرتبہ سورۂ فاتحہ اور 41 مرتبہ درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کریں اور دن بھر وہی پانی پلائیں اگر پانی کم ہو جائے اور ملائیں 41 دن تک اور ساتھ میں ہر نماز کے بعد 100 بار کوئی سا بھی درود شریف پڑھا کرے۔ (از افادات مولانا محمد لیاقت لاہوری حفظہ اللہ)

## ایکسیڈنٹ، ناگہانی حادثات اور پریشانیوں سے حفاظت

حسب معمول جب بھی گھر سے روانہ ہوں تو 11 مرتبہ سورہ قریش اول آخر 7 بار درود شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ انشاء اللہ ہر قسم کے حادثات سے حفاظت رہے گی۔ مجرب ہے۔

## علم میں ترقی و تحقیقی و تصنیفی صلاحیت کیلئے

بعد نماز فجر و عشاء اول آخر 11 مرتبہ درود شریف کیساتھ یہ آیت 101 مرتبہ پڑھیں۔

**وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ۚ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيمًا ۝**

(مجرب وظائف شیخ سبحان)

## اگر بار بار دل متلائے

اگر بار بار دل متلا رہا ہو تو ان کلمات کا ورد کریں۔ انتہائی مجرب عمل ہے آپ بھی آزمائیں۔

محمد صلی اللہ علیہ وسلم بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف

## السر، کمزوری اور زخم معدہ کیلیۓ

اول آخر 7 بار درود شریف کیساتھ 21 بار سورہ قدر پانی پر دم کر کے پیئیں۔ اور معدے پر بھی دم کریں۔ 41 دن تک۔ (مجرب وظائف شیخ سبحان)

## عرق النساء اور جوڑوں کے درد کیلیۓ

زم زم، چشمہ، دریا یا نہر کے میٹھے پانی پر سورۂ فاتحہ 70 بار، آیۃ الکرسی 70 بار اور چاروں قل 70 بار اول آخر 70 بار درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئیں اور زیتون کے تیل پر بھی دم کر کے رات کو مالش کریں۔ (مجرب وظائف شیخ سبحان)

## ہچکیاں روکنا

اگر کسی کو مسلسل ہچکیاں آئیں تو آدھا گلاس پانی تین سانسوں میں اسطرح پیئیں کہ ہر سانس پر گلاس منہ سے دور کر کے سات مرتبہ یا حفیظ پڑھیں۔

(مجرب وظائف شیخ سبحان)

## ہر قسم کی کھانسی کیلئے

اگر کسی کو مسلسل کھانسی کی تکلیف ہو تو اول آخر تین مرتبہ درود شریف کیساتھ 41 مرتبہ سورۃ اخلاص پانی پر دم کر کے پیئیں۔ عمل کی مدت 3 سے 7 دن تک۔ (مجرب وظائف شیخ سبحان)

## ہر بیماری اور ہر حاجت کیلئے

فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اول آخر 11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ سورۃ فاتحہ بسم اللہ کیساتھ اسطرح پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

41 مرتبہ پڑھیں اور اپنے اوپر دم کریں اور پانی پر بھی دم کر کے پیئیں، اسکے بعد شفا اور حاجت کیلئے دعا کریں۔ یہ انتہائی مجرب عمل ہے۔ بندہ نے جس مریض یا حاجت مند کو بتایا الحمدللہ معجزانہ طور پر ان کو فائدہ ہوا۔

(مجرب وظائف شیخ سبحان)

# دولت کا انبار

اس عمل کی برکت سے ہزاروں لاکھوں روپے خرچ کرو کبھی کم نہ ہوں گے مگر نماز کی پابندی اور لقمہ حرام سے بچنا ضروری ہے۔ ہر نماز کے بعد سورۃ قریش 7 بار اول آخر 3 بار درود ابراہیمی پڑھیں اور اگر فجر کی نماز کے بعد 70 مرتبہ پڑھیں تو بہت جلد فائدہ ہوگا۔

نوٹ: اس عمل کا اظہار کسی پر نہ کریں۔

# امداد غیبی اور تسخیر و محبت کیلئے

اول آخر 100 بار درود شریف کیساتھ 1001 بار اللہ الصمد کا ورد کریں۔ مسلسل 41 دن تک بعد نماز عشاء تنہائی میں پڑھیں۔ اس عمل سے رزق و روزگار کے علاوہ عزت و شہرت میں بھی اضافہ ہوگا مجرب ہے۔

نوٹ: اس عمل کو شروع کرنے سے پہلے بندہ سے اجازت لینا ضروری ہے۔

## تعلیم میں دل لگنے کیلئے

بچہ اگر پڑھائی سے بھاگنے لگے یا کسی کا دل اچاٹ جائے تو روزانہ بعد نماز فجر اوّل آخر 3 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 7 مرتبہ درج ذیل آیت مبارکہ پڑھیں۔

اَللّٰهُ يَجْتَبِىْٓ اِلَيْهِ مَنْ يَّشَاۗءُ وَيَهْدِيْٓ اِلَيْهِ مَنْ يُّنِيْبُ.

(پارہ 25 سورۃ شوریٰ آیت 13)

پھر باسی روٹی پر دم کر کے نہار منہ کھلا دیں 41 دن تک۔ نیز اس کے علاوہ

صبح وشام 300 بار يَا عَلِيْمُ يَا فَتَّاحُ

اور 300 بار صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّد

پڑھیں تو بہت فائدہ ہوگا اور اسباق بھی جلد یاد ہونگے۔

## سیلان رحم کی بیماری کیلئے

جن عورتوں کو سیلان رحم کی بیماری ہو تو وہ 313 مرتبہ یہ آیت اول آخر 7 بار درود ابراہیمی عرق گلاب پر دم کر کے پئیں انشاء اللہ مرض ختم ہوگا۔

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ

# شِفَاءٌ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝

## حافظہ کو بڑھانے کیلیے

ہر روز سات عدد بادام دودھ میں یا پانی میں شام کو بھگودیں اور صبح اٹھ کر نہار منہ ہر ایک بادام پر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ 1 بار اور مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ 1 بار اور سورۂ الم نشرح 1 بار دم کر کے کھالیں اور دودھ پی لیں۔ اور ہر نماز کے بعد 19 بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اور 19 بار یَا عَلِیْمُ یَا فَتَّاحُ پڑھ کر دم کریں۔

## سنگین مقدمہ کیلیے مجرب عمل

سخت سے سخت مقدمہ کیلیے ان اسماء کا پڑھنا بے حد مفید ہے۔ کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے۔

**یَا حَلِیْمُ، یَا عَلِیْمُ، یَا عَلِیُّ، یَا عَظِیْمُ**

یہ اسماء ایک لاکھ اکیاون ہزار مرتبہ بطور ختم کے پڑھے انشاء اللہ کامیاب ہوگا مکان اور کپڑے پاک ہونا چاہیے خوشبو بھی لگائیں۔

## بچوں کی ضد کا علاج

یَامُقِیتُ 550 بار اول آخر 100 بار درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کر کے بچے کو پلائیں سات دن تک مسلسل یہ عمل کریں تو انشاء اللہ بچہ ضد چھوڑ دیگا۔ (مجربات لاہوری)

## نیند کیلئے تیر بہدف عمل

جس شخص کو نیند نہ آتی ہو یا رات بھر بے چینی رہتی ہو تو سونے سے پہلے اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْ نَوْمِیْ 7 بار اول آخر 3 بار درود شریف پڑھیں جب تک نیند نہ آئے اس وقت تک درود شریف پڑھتے رہا کریں۔ اور اگر آرام کا ٹائم کم ملتا ہو تب بھی یہ عمل کریں۔ اللہ تعالیٰ آرام میں برکت ڈال دے گا۔ بندہ کا آزمودہ عمل ہے آپ بھی آزمائیں۔

## صحیح وغلط میں فرق محسوس ہو

جب کسی کام میں شک اور تردد ہو۔ اور غلط اور صحیح میں تمیز نہ ہو رہی ہو تو یہ دعا 7 مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ صحیح بات دل میں ڈال دی جائے گی۔

اَللّٰھُمَّ اَلْھِمْنِی رُشْدِیْ وَاَعِذْنِیْ مِنْ شَرِّ نَفْسِی

## قرآن مجید یادرکھنے کا مجرب عمل

رات کو سوتے وقت اول آخر 11 مرتبہ درود شریف اور پھر سورئہ فاتحہ سے مفلحون تک اور آیۃ الکرسی سے خالدون تک اور للہ مافی السموت سے آخر سورت تک 3 مرتبہ پڑھیں۔ انشاءاللہ جو قرآن یاد کیا ہے وہ یاد اور پختہ رہے گا۔ (مجربات لاہوری)

## ہر مقصد کیلئے

اگر کسی کا کوئی جائز کام اٹکا ہوا ہو یا کوئی حاجت ہو تو وہ سورت یسین ایک بار اور آخری دو آیات 101 بار پڑھ کر دعا کریں۔ اس عمل سے فتح کے دروازے کھل جاتے ہیں۔

## برائے قضائے حاجات وسخت مہمات

اول آخر 11 مرتبہ درود شریف کیساتھ 1414 مرتبہ یَاوَھَّابُ پڑھیں۔ پھر سو بار یَاوَھَّابُ ھَبْ لِیْ مِنْ نِّعْمَۃِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ پڑھکر دعا

کریں۔ البتہ اگر جگہ اور وقت مقرر کریں تو زیادہ فائدہ ہوگا۔ نیز یہ عمل جملہ مقاصد مثلاً مشکلات و پریشانیوں کے حل، حلال و جائز ملازمت و روزگار کے حصول، تنگدستی سے نجات اور مقدمات سے نجات، جیل سے رہائی، قرض سے خلاصی، بچیوں کے رشتے اور شادی بیاہ کیلئے، نیک اولاد کا حصول، کاروباری ترقی و خوشحالی، امتحانات میں کامیابی، ذاتی گھر کے حصول اور اسی طرح بیماری سے نجات کیلئے بھی کارآمد ہے۔ (مجرب وظائف شیخ سبحان)

## شہوت کا علاج

جس شخص کو شہوت زیادہ ستاتی ہو اسے چاہئے کہ یہ اسماء بکثرت پڑھے انشاء اللہ معاملہ قابو میں رہے گا۔ (مجرب ہے)

یَا حَلِیْمُ، یَا رَبُّ، یَا رَءُوْفُ، یَا مَنَّانُ (لطف اللطیف)

## دشمنوں کے شر اور فتنہ سے حفاظت کیلئے

جس شخص کو دشمن ستاتے ہوں یا بلاوجہ مقدمہ بازی کرتے ہوں یا طرح طرح کے الزام لگاتے ہوں تو ایسے دشمنوں سے حفاظت کیلئے یہ عمل کریں

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ دشمن ناکام ہوگا اور اس کا ہر منصوبہ خاک میں مل جائے گا۔ سورۂ قریش 101 بار اول آخر 11 بار درود شریف پڑھکر دعا کریں اور جب تک دشمن کا شر باقی رہے اس عمل کو کرتا رہے اور اگر بعد نماز عشاء یہ عمل کرے تو زیادہ بہتر ہے ورنہ کسی بھی وقت کر سکتا ہے۔

## راہ راست پر لانے کیلئے

اولاد یا کوئی بھی عزیز رشتہ دار اگر خدانخواستہ برے اور غیر اخلاقی راستے پر چل پڑے اور بری صحبتوں کا شکار ہو جائے یا جادو کے ذریعے کسی کے ذہن کو کنٹرول کیا گیا ہو یا دل کا کوئی بھی جسمانی یا روحانی مرض ہو تو اس کیلئے سورۂ یسین ایک بار اور جب سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ پر پہنچے تو اسکو 313 مرتبہ پڑھکر سورت مکمل کریں اسکے بعد پانی پر دم کر کے پلائیں 41 دن تک۔

## شوگر کا علاج

اول آخر 11 بار درود شریف کیساتھ 41 بار یہ آیات پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئیں

رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْکَ سُلْطَانًا نَّصِیْرًا.

(پارہ 15 بنی اسرائیل)

اللہ کے فضل و کرم سے اس عمل سے ہزاروں مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔(اشرف العملیات)

## یرقان کیلئے

اوّل آخر 11 مرتبہ درود شریف اور پھر سورہ بینہ 3 بار پڑھیں اور ہر بار پانی پر دم کر کے پئیں۔3 سے 7 دن تک مسلسل کریں انشاءاللہ یرقان جڑ سے ختم ہو جائیگا۔

## ہر مرض سے شفا

سورۃ فاتحہ 70 بار، آیۃ الکرسی 70 بار اور آخری تین قل 70 بار اول آخر 70 بار درود ابراہیمی بارش کے پانی یا آب زم زم یا چشمہ کے پانی، مجبوری کی حالت میں سادہ پانی پر دم کر کے 7 دن تک پئیں انشاءاللہ ہر مرض کا جڑ سے خاتمہ ہو گا۔

## دل کی قوت کیلیے

ہر نماز کے بعد اپنا دایاں ہاتھ دل کے مقام پر رکھ کر 7 بار یہ دعا اول آخر 7 بار درود شریف پڑھکر ہاتھ پر دم کر کے دل کے مقام پر پھیریں۔ یہ دل کے تمام امراض سے حفاظت کا مجرب اور زود اثر طریقہ ہے اور اس سے دل کے تمام وال جاری و فعال رہتے ہیں۔

**اَللّٰهُمَّ يَا قَوِیُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِی وَقَلْبِیْ**

## امتحان میں کامیابی اور درخواست کی منظوری کیلیے

جب پرچہ دینے کیلیے بیٹھیں تو 19 بار درود شریف اور 19 بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پیپر شروع کریں جب پیپر مکمل ہو جائے تو یہ آیت

**وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ**

111 مرتبہ اول آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر پیپر کو چاروں طرف سے دم کر کے جمع کرا دیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ جب کامیابی ہو جائے تو حسب توفیق صدقہ ضرور کریں۔ (مجربات لاہوری)

## آسمانی وزمینی بلاؤں سے حفاظت کا خاص عمل

فجر اور مغرب کے بعد یہ دعا 7 مرتبہ پڑھا کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

اگر فجر کے بعد پڑھا جائے تو مغرب تک اور اگر مغرب کو پڑھا جائے تو صبح تک حصار رہے گا۔

## فقروفاقہ اور محتاجی ختم کرنے کیلئے

حدیث میں ہے جو شخص مذکورہ کلمات صبح وشام 100 مرتبہ پڑھے انشاء اللہ کبھی فقروفاقہ ومحتاجی میں مبتلا نہیں ہوگا اور خوشحال زندگی گزارے گا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ (مجربات لاہوری)

## چہرے اور بدن پر داغ، دھبہ یا جسم پر ناسور ہو

مُسَلَّمَةٌ لَا شِيَةَ فِيْهَا

جو پھنسی، ناسور یا اور رنگ زیبی اچھی نہ ہوتی ہو اور طبیب اس کے علاج سے

عاجز آ گئے ہوں اس آیت شریف کو ایک ہزار گیارہ مرتبہ اول آخر 11 بار درود شریف پڑھکر دوا مرہم یا کریم وغیرہ پر دم کریں۔ انشاء اللہ 11 روز میں داغ دھبہ تک باقی نہ رہے گا۔ (طب روحانی)

میرے ایک دوست کے چہرہ پر داغ دھبے بہت زیادہ تھے انہوں یہ عمل کیا الحمد للہ اس کا چہرہ بالکل صاف اور ٹھیک ہونے کیساتھ اسکی خوبصورتی میں بھی اضافہ ہوا۔

## برائے دردسر

سورۃ قدر 313 بار اول آخر 11 بار درود شریف پڑھ کر چنبیلی کے پھول پر دم کرکے پھول کو دن میں 3 مرتبہ تین دن تک سونگھیں۔ انشاء اللہ درد کا خاتمہ ہوگا۔ (طب روحانی)

ایک لڑکی کے سر میں شدید درد ہوتا تھا۔ کوئٹہ اور کراچی کے بڑے بڑے ڈاکٹروں سے علاج کرایا مگر افاقہ نہ ہوا۔ بندہ نے اسے چنبیلی کا پھول دم کرکے دیا الحمد للہ تین دن میں بالکل صحت یاب ہوگیا۔

## ملازمت اور عہدہ میں ترقی کیلئے

ملازمت ملنے اور عہدہ میں ترقی کیلئے عشاء کے بعد 1100 مرتبہ یَا لَطِیْفُ اول آخر 11 بار درود شریف پڑھ کر دعا کریں۔ نیز دیگر حاجات کیلئے بھی مجرب ہے۔

## تسخیر و محبت اور شادی کیلئے

یَا لَطِیْفُ یَا وَدُوْدُ 1100 مرتبہ اوّل آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا کریں۔

## درود شریف

اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ؕ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا (سورۃ احزاب)

"بیشک اللہ اور اسکے فرشتے درود بھیجتے ہیں رسول پر، اے ایمان والوں تم بھی درود وسلام بھیجا کرو ان پر"

اس آیت کے ابتدا میں یہ نہیں فرمایا کہ تم درود بھیجو بلکہ یہ فرمایا "اللہ اور اسکے فرشتے درود بھیجتے ہیں" اس سے دو باتوں کی طرف اشارہ فرمایا ایک یہ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو تمہارے درود کی ضرورت نہیں۔ اسلیے کہ ان پر پہلے ہی سے اللہ تعالیٰ اور اسکے فرشتے درود بھیج رہے ہیں لیکن اگر تم اپنی بھلائی اور خیر چاہتے ہو تو تم بھی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجو۔ دوسرے اس بات کی طرف اشارہ فرمایا کہ یہ درود شریف بھیجنے کا جو عمل ہے اس عمل کی شان نرالی ہے مثلاً نماز ہے بندہ نماز پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ نماز نہیں پڑھتے۔ روزہ بندہ رکھتا ہے۔ اللہ تعالیٰ روزہ نہیں رکھتے۔ اسطرح حج، زکوٰۃ وغیرہ جتنی عبادتیں ہیں ان میں کوئی عمل ایسا نہیں جس میں بندہ کیساتھ اللہ تعالیٰ بھی

## ستر ہزار فرشتوں کا استغفار

جَزَى اللّٰهُ تَعَالٰى عَنَّا مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا هُوَ اَهْلُهٗ

جو شخص یہ کہا کرے اسکے لیے ستر ہزار فرشتے ایک ہزار دن تک استغفار کرتے رہینگے۔ (معجم کبیر)

## درود باعث زیارت

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ

جو شخص جمعہ کے دن ہزار مرتبہ یہ درود شریف پڑھے اسکو خواب میں آپ ﷺ کی زیارت نصیب ہوگی۔ پانچ یا سات جمعہ تک پابندی سے اسکو پڑھیں۔ (ذریعۃ الوصول)

## حضور ﷺ کی روضہ مبارک کی زیارت

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَكُوْنُ لَكَ رِضًا وَّلِحَقِّهٖ اَدَاءً

جو شخص نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد 33,33 بار یہ درود شریف پڑھے گا تو اس شخص کی قبر اور روضہ اقدس کے درمیان ایک کھڑکی کھول دی جائیگی

شریک ہوں۔ لیکن درود شریف ایک ایسا عمل ہے جس کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا یہ عمل میں کر رہا ہوں اگر تم بھی کرو گے تو تم بھی ہمارے ساتھ اس عمل میں شریک ہو جاؤ گے "اللہ اکبر" کتنی اہمیت ہے اس عمل کی کہ بندہ کے ساتھ اللہ تعالیٰ بھی اس عمل میں شریک ہو رہے ہیں۔

اب ہر مسلمان پر فرض ہے کہ جہاں تک ممکن ہو سکے وہ اپنے محسن اعظم حضور ﷺ پر کثرت سے درود شریف پڑھتا رہے یہ محض احسان مندی کا اظہار نہیں بلکہ عبادت کا درجہ بھی رکھتا ہے۔ اور یہ کہ یہ ایک ایسا پاکیزہ اور نیک عمل ہے جو انسان کو اسکی نسبت سطحی سے بلند کر کے غیر معمولی رفعتوں اور عظمتوں تک آسانی سے پہنچا دیتا ہے اور آن کی آن میں انسان کو عجیب و غریب روحانی بلندیوں کو چھونے کے قابل بنا دیتا ہے ہمارے اکابر نے اس کا بہت تجربہ کیا ہے کہ جس شخص نے کثرت سے درود شریف کا ورد کیا اللہ تعالیٰ نے اسکو حضور ﷺ کا دیدار نصیب فرمایا اور درود شریف کیوجہ سے اس شخص کے دل میں آپ ﷺ کی محبت پیدا ہوئی اور اس شخص کا سنتوں پر چلنا آسان ہو گیا اور ہر وقت اسکی یہی خواہش رہی کہ

میں آپ ﷺ کی ہر ہر سنت پر عمل کرنے والا بنوں۔

میرے مشاہدے میں یہ بات آئی ہے کہ جس نے درود شریف کو اپنا معمول بنایا کم از کم ہزار مرتبہ تو اس شخص پر اللہ تعالیٰ نے اسکی زندگی آسان بنادی اس کے تمام کام اللہ کر رہا ہے رزق کی خوب اس پر فروانی ہے اسکی اولاد اسکے تابع ہے اور اللہ تعالیٰ اس سے دین کا کام لے رہے ہیں اور وہ شخص لوگوں میں محبوب بن جاتا ہے۔ حدیث میں ہے جس نے جمعہ کے دن ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھا تو اللہ تعالیٰ دنیا ہی میں خواب کے ذریعے جنت میں اسکا مقام دکھا دیتے ہیں اور یہ بات ظاہر ہیکہ اس شخص کو ہی اس کا محل جنت میں دکھایا جائے گا جس کو جنت میں جانا ہوگا اور اس کا خاتمہ بھی یقیناً ایمان پر ہی ہوگا۔ آج دنیا میں کسی کو معلوم نہیں کہ اس کا خاتمہ ایمان پر ہے یا ہوگا مگر قربان جاؤ اس ذات پر کہ ہزار مرتبہ درود شریف پڑھنے والے کو رسول اللہ ﷺ نے دنیا میں جنت کی بشارت دے دی ہے کہ تم جنتی ہو یہ کتنی بڑی بات ہے کہ جس بات کی خوشخبری آپ ﷺ دے رہے ہوں اس سے دنیا کا کوئی شخص انکار نہیں کرسکتا اگر کوئی شخص ایک

نشست میں ایک ہزار مرتبہ درود شریف نہ پڑھ سکے تو مختلف اوقات میں بلکہ چلتے پھرتے وضو بے وضو بھی پڑھ سکتا ہے۔ یہ معمول آپ صرف 40 دن تک بنائیں تو انشاء اللہ آپکی زندگی میں حیرت انگیز انقلاب آجائیگا۔ اور آپ کا ہر کام سنت کے مطابق ہوگا۔ اور جب آپکی زندگی میں یہ تمام آجائیں تو آپ اپنے رشتہ داروں اور دوستوں کو بھی اس چیز پر لگائیں حدیث شریف کا مفہوم ہے کہ میرے جس امتی نے کسی سنت کو چالیس لوگوں تک پہنچایا یا کسی حدیث کو چالیس افراد تک پہنچایا تو ایسے شخص کو علماء کے ساتھ اٹھایا جائیگا۔ (از افادات مولانا محمد لیاقت لاہوری حفظہ اللہ)

اس کتاب میں بہت سے درود شریف لکھ دیئے ہیں جو آسان لگے اس کا معمول بنالیں۔ آخر میں اللہ رب العزت سے دعا ہے کہ سب مسلمانوں کو آپ ﷺ کی ہر ہر سنت پر عمل کرنے کی توفیق نصیب ہو۔ دل و جان سے رب کائنات کی بارگاہ اقدس میں التجا ہے کہ ذات کریم اس کتابچہ اور درود شریف کے مجموعہ کو عام مقبولیت عطا فرما کر اپنی رحمت واسعہ اور مغفرت کاملہ کا ذریعہ بنائیں اور محبوب کبریا ﷺ کی خوشنودی اور شفاعت کا باعث

بنائے۔ اور جن ساتھیوں اور دوستوں نے اس کتاب کو لکھنے اور شائع کرنے میں یا کسی طرح بھی کوشش کی ہے اللہ رب العزت ان سب کو دنیا و آخرت میں کامیابی کا ذریعہ بنائے۔ (حافظ رفیع اللہ نقشبندی)

## درود شریف کے فضائل و برکات

☆ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: دعا زمین و آسمان کے درمیان رکی رہتی ہے اور اوپر نہیں جاتی جب تک نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم پر درود نہ بھیجا جائے۔ (ترمذی)

☆ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ قیامت کے دن مجھ سے سب سے زیادہ قریب وہ شخص ہوگا جو مجھ پر سب سے زیادہ درود پڑھتا ہے۔ (ترمذی)

☆ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا اور اس کے دس گناہ معاف ہونگے اور دس درجے بلند کر دیئے جائینگے۔ اور دس نیکیاں اسکے نامہ اعمال میں لکھی جائینگے۔ (نسائی)

☆ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہیکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جو شخص ہر دن مجھ پر ہزار مرتبہ درود پاک پڑھے گا، اس وقت تک نہ مرے گا جب تک کہ جنت میں اپنا ٹھکانہ نہ دیکھ لے گا۔ (القول البدیع)

☆ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص جمعہ کے دن 100 مرتبہ درود شریف پڑھتا ہے وہ قیامت کے دن اس حالت میں آئے گا کہ اس کے ساتھ (ایک ایسا) نور ہوگا کہ اگر وہ ساری مخلوق پر تقسیم کر دی جائے تو ان سب کیلیے کافی ہو۔ (کنز العمال)

☆ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہیکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص مجھ پر دن میں سو مرتبہ درود پڑھے گا اللہ پاک اسکی سو حاجتیں پوری کرے گا۔ ستر آخرت سے متعلق اور تیس دنیا سے متعلق۔ (القول البدیع)

☆ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے مجھ پر درود پاک پڑھا، بے شک اس نے اپنی ذات پر رحمت کے ستر دروازے کھول لیے اور اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اسکی محبت ڈال دیتا ہے۔ لہذا اس کے ساتھ وہ شخص بغض رکھے گا جس کے دل میں نفاق ہوگا۔ (کشف الغمہ)

## درود شریف سے مشکلات کا حل

درود شریف کا کثرت سے پڑھنا بہت سارے مسائل، مشکلات، حاجات اور مقصد برآری کے حصول کا ذریعہ ہیں۔ اس باب میں مختلف مشکلات و حاجات کے حل کیلئے چند درود شریف نقل کئے گئے ہیں۔

## اسی 80 سال کے گناہ معاف

حضور ﷺ کے ارشاد کے مطابق جو شخص 80 مرتبہ یہ درود شریف پڑھے گا تو اللہ اس کے 80 سال کے گناہ معاف فرمادینگے۔ (ذریعۃ الوصول)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

## جنت میں اپنا مقام دیکھنا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ ذِكْرِهٖ اَلْفَ اَلْفَ مَرَّةٍ

جو شخص جمعہ کے دن ہزار مرتبہ یہ درود شریف پڑھے گا تو وہ اس وقت تک نہیں مرے گا جب تک مرنے سے پہلے جنت میں اپنا ٹھکانہ نہ دیکھ لے۔

(ذریعۃ الوصول)

اور روضہ اقدس کی راحت اسکو نصیب ہوگی۔ (ذریعۃ الوصول)

## اسی 80 سال کی عبادت کا ثواب

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا

جمعہ کے دن جہاں نماز عصر پڑھی ہو اس جگہ اٹھنے سے پہلے اسی مرتبہ یہ درود شریف پڑھنے سے اسی سال کے گناہ معاف ہوتے ہیں اور اسی سال کی عبادت کا ثواب ملتا ہے۔ (فضائل درود شریف: حضرت شیخ الحدیثؒ)

## حضور ﷺ کی شفاعت

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَنْزِلْہُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَکَ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ

جو شخص یہ درود شریف کثرت سے پڑھے گا اس کیلئے آپ ﷺ کی شفاعت واجب ہوگی۔ (ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول ص 139)

## حلال مال میں اضافے کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَرَسُوْلِکَ

وَصَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

حلال آمدنی میں اضافے اور روزی میں برکت کیلئے یہ درود شریف پڑھا کریں۔ (مجرب اور مبارک درود شریف)

## پاکیزہ رشتے میں کامیابی

(مشائخ کا مجرب ہے کہ) اگر کسی کی شادی میں رکاوٹ ہو اور رشتہ ملنے میں دشواری ہو تو نماز فجر و مغرب میں 101 بار درود ابراہیمی (نماز میں پڑھنے والا درود) پڑھکر دعا کریں۔ انشاء اللہ رشتہ میں کامیابی ہوگی۔

(مستند مجموعہ وظائف)

## قرض کی ادائیگی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

ظہر کی نماز کے بعد یہ درود شریف پڑھنے والے کو تین باتیں حاصل ہوگی۔

1۔ کبھی مقروض نہیں ہوگا۔

2۔ اگر قرض ہوگا تو وہ ادا ہو جائیگا۔ خواہ جتنا بھی قرض ہو۔

3۔ قیامت کے دن اس سے کوئی حساب نہ ہوگا۔ (ذریعۃ الوصول)

## تنہا لیٹنے والے کو اگر خوف لاحق ہو

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِی اللَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِی النَّھَارِ اِذَا تَجَلّٰی

جو شخص اکیلا ہو اور رات کو خوف لگے تو اس درود پاک کا ورد کرنے سے خوف سے نجات ملے گا۔

## تمام اوقات میں درود

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِیْ اَوَّلِ کَلَامِنَا
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِیْ اَوْسَطِ کَلَامِنَا
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِیْ اٰخِرِ کَلَامِنَا

شیخ الاسلام ابو العباس رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا جو شخص دن اور رات میں تین تین مرتبہ یہ درود شریف پڑھے گا وہ گویا دن اور رات کے تمام اوقات میں درود بھیجتا رہا۔ (ذریعۃ الوصول)

## درودِ رحمت

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ نَّبِيِّ الرَّحْمَةِ

ہر حاجت، ہر قسم کی پریشانی، مقدمات، کاروبار اور رزق میں برکت اور امتحان میں کامیابی کیلئے مجرب المجرب ہے اور بندہ کا بارہا کا آزمودہ عمل ہے۔ عشاء کے بعد 11 دن تک صلوٰۃ الحاجت پڑھ کر مذکورہ درود شریف 1100 مرتبہ پڑھ کر درود شریف کا ثواب پوری امت کو بخش دیں اور درود شریف کے طفیل اپنی حاجت اور مقصد کیلئے دعا کریں تو اجر کا اجر اور کام بھی ضرور ہوگا۔

## دس ہزار مرتبہ کے برابر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ صَلَوَاتِكَ

اس درود شریف کے بارے میں منقول ہے کہ یہ درود شریف دس ہزار مرتبہ پڑھنے کے برابر ہے۔ (ذریعۃ الوصول)

## جن آسیب وموذی جانوروں سے حفاظت

صَلَّى اللهُ سُبْحَانَهُ وَبِحَمْدِهٖ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِهٖ وَرَسُوْلِهِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ

اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد سات مرتبہ یہ درود شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے تو جن، آسیب، بھوت، پریت اور موذی جانور اسکو تکلیف نہ دے سکے گا اور نہ کوئی ظالم وسرکش اس پر غلبہ پا سکے گا۔ یہ عجیب حفاظتی حصار کی طاقت کا درود شریف ہے۔

## درود شفاء

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ دَاءٍ وَّدَوَاءٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ

فالج، عرق النساء اور ہر قسم کے درد اور بیماری کیلئے یہ درود شریف پڑھا کریں۔ (از افادات مولانا محمد لیاقت لاہوری حفظہ اللہ)

## دینی و دنیاوی مہمات میں کامیابی کا
## اکسیر اعظم درود شریف (درود تنجینا)

جملہ آفات سے خلاصی اور کسی بھی دینی و دنیاوی اہم کام میں بھرپور کامیابی

اور ہر طرح کے خطرات اور شر سے حفاظت کیلئے اس درود کا پڑھنا اکسیر اعظم کا درجہ رکھتی ہے اور ہر طرح کی پریشانی، فکر و غم کو دور کرتی ہے اور کسی بھی عمل کو شروع کرنے سے پہلے اس کا حصار کیا جائے تو انشاء اللہ ہر نقصان اور رجعت سے حفاظت ہوتی ہے۔ پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ عشاء کے بعد دو رکعت صلوٰۃ الحاجت پڑھ کر 101 بار یہ درود شریف پڑھ کر دعا کریں۔ 11 دن یا 21 یا 41 دن تک۔ انشاء اللہ بہت جلد حاجت پوری ہوگی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوۃِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

## ذاتی گھر کے حصول کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

## چار عظیم فائدے

## لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْن

روزانہ سو بار پڑھنے والے کو چار بڑے فائدے حاصل ہونگے۔ ان میں سے ہر ایک فائدہ ایسا ہے جس کا ہر شخص محتاج ہے۔ لہذا ہر شخص کو روزانہ سو بار پڑھ لینی چاہیے۔

1۔ فقر و فاقہ اور معاشی تنگی دور ہونا۔

2۔ قبر کی وحشت دور ہو کر راحت وانسیت حاصل ہونا۔

3۔ غناءِ ظاہری و باطنی نصیب ہونا۔

4۔ جنت کے دروازے پر دستک دینے اور جنت میں داخل ہونے کی سعادت ملنا۔ (عمل مختصر ثواب زیادہ)

## بیس لاکھ نیکیاں

حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص ایک مرتبہ درج ذیل کلمات کہے۔

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ اَحَدًا صَمَدًا الَـمْ

يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

تو اللہ تبارک وتعالیٰ اسکے لئے بیس لاکھ نیکیاں لکھیں گے۔

(عمل مختصر اور ثواب زیادہ)

نوٹ: مذکورہ کلمات پانچ بار کہنے پر ایک کروڑ نیکیاں ملیں گی۔

## تمام گناہوں کی بخشش

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو بھی روئے زمین پر لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ (ایک مرتبہ) کہے تو اس کے سارے گناہ مٹا دیئے جائینگے اگرچہ وہ سمندر کے جھاگ کے برابر ہوں۔ (الترغیب)

## ستر ہزار فرشتوں کا استغفار

جو شخص تین مرتبہ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ پڑھ کر سورہ حشر کی درج ذیل آخری آیات صبح وشام ایک ایک مرتبہ پڑھے تو صبح سے شام تک اور شام سے صبح تک ستر ہزار فرشتے اس کیلئے دعائے مغفرت کرتے رہتے ہیں اور مرجائے تو شہادت کی طرح

موت لکھی جائے۔ (ترمذی)

هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ سُبْحَانَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ○ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○

## آفات وبلیات سے حفاظت

جو شخص صبح وشام درج ذیل کلمات دس دس مرتبہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کیلئے سو نیکیاں لکھ دے گا اور سو گناہ نامۂ اعمال سے مٹا دے گا اور اسے ایک غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا اور اس دن اور رات میں آفات ومکروہات سے محفوظ رہے گا۔ (ابن سنی)

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ

## فجر سے چاشت تک تسبیح کرنے سے افضل کلمات

ام المومنین حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے گھر میں سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز کے بعد باہر تشریف لے گئے تو وہ اپنے مصلے پر بیٹھی ہوئی وظیفہ پڑھ رہی تھیں۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم چاشت کے بعد واپس آئے تو وہ اپنے مصلے پر ہی تھیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے چار کلمے تین مرتبہ کہے اگر ان کا وزن تمہارے اتنے طویل وظیفے سے کیا جائے تو وہ چار کلمے وزن میں بڑھ جائیں۔ وہ چار کلمے یہ ہیں:

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ عَدَدَ خَلْقِہٖ وَرِضَا نَفْسِہٖ وَزِنَۃَ عَرْشِہٖ وَمِدَادَ کَلِمَاتِہٖ. (مشکوٰۃ)

### سید الاستغفار

جو شخص صبح ایک مرتبہ مندرجہ ذیل "سید الاستغفار" پڑھے اور شام سے پہلے موت آجائے تو جنتی ہوگا اسی طرح شام کو پڑھے اور صبح سے پہلے موت آجائے تو جنتی ہوگا مگر یقین کے ساتھ پڑھے۔ (بخاری)

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰی

عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ
اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْلِيْ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ
الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ۔

## جہنم سے نجات

جو شخص صبح وشام سات سات مرتبہ مندرجہ ذیل دعا پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کو جہنم سے بری کر دیتے ہیں۔

**اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ** (عمل مختصر ثواب زیادہ)

## بے شمار اجر وثواب

سُبْحَانَ اللهِ: جو شخص صبح وشام سو مرتبہ یہ کلمہ کہے تو ایسا ہے جیسے اس نے سو حج کئے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ: جو شخص صبح وشام سو مرتبہ یہ کلمہ کہے تو ایسا ہے جیسے اس نے سو مرتبہ گھوڑوں پر اللہ کی راہ میں مجاہدین کو سوار کیا یعنی جہاد کیلئے سو گھوڑے دیئے یا فرمایا اس نے سو مرتبہ جہاد کیا۔

لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللهُ: جو شخص صبح وشام سو مرتبہ یہ کلمہ کہے تو وہ ایسا ہے جیسے اس

نے حضرت اسماعیل علیہ السلام کی اولاد میں سے سو غلام آزاد کیے۔

اَللّٰہُ اَکْبَرُ: جو شخص صبح وشام سو مرتبہ یہ کلمہ کہے تو اس سے اس روز کوئی شخص افضل نہ ہوگا۔ سوائے اس شخص کے جس نے یہ کلمات اتنی ہی بار یا اس سے زیادہ کہے ہوں۔ (ترمذی)

فائدہ: مذکورہ کلمات کی صبح وشام ایک ایک تسبیح (سو بار) پڑھ لیا کریں۔

## ایک لاکھ چوبیس ہزار نیکیاں

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو شخص سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ کہے تو اس کیلئے ایک لاکھ چوبیس ہزار نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔ (کنز العمال)

## تمام گناہوں کا کفارہ

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ

حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص سوتے وقت یہ استغفار تین بار پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ اس کے تمام گناہ بخش دیں گے خواہ وہ سمندر کے جھاگ کے برابر یا ستاروں کی تعداد کے برابر یا ریت کے بڑے ٹیلے کے ذرات کے برابر یا دنیا کے دنوں کے برابر ہوں۔ (ترمذی)

## دن رات کے معمولات میں سستی کی وجہ سے
## کمی آجانے پر تلافی کیلئے

مشکوٰۃ شریف میں آتا ہے کہ جس شخص کا رات یا دن کا عمل رہ گیا ہو تو وہ صبح یا شام تین مرتبہ یہ آیات پڑھ لے تو اسکے عمل میں ہونے والے نقصان کی تلافی ہوجائیگی۔ یعنی اسکو اسکے عمل چھوٹ جانے کے باوجود پورا پورا اجر ملتا ہے۔ (مجرب اور مبارک دُعائیں)

فَسُبْحَانَ اللّٰهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ وَحِيْنَ تُصْبِحُوْنَ وَلَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَعَشِيًّا وَّحِيْنَ تُظْهِرُوْنَ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَيُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَكَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ

## رائے گرامی

### حضرت اقدس مولانا محمد لیاقت لاہوری صاحب دامت برکاتہم

ماہر علم طب وروحانیات فاضل جامعہ دار العلوم کراچی

الحمد للہ برادرم حافظ رفیع اللہ لہڑی کوئٹوی نے اسم اعظم پر بہت عمدہ بحث فرما کر اسم اعظم کی جدید تحقیق کی ہے۔ اُمید ہے کہ یہ کتاب جب ایک ہزار گھروں پر جائیگی تو کم از کم 100 افراد تو درود شریف اور اسم اعظم پڑھنے میں لگ جائیں گے اور حافظ رفیع اللہ نے چونکہ بندہ کی خدمت میں 2 سال کا عرصہ گزارا ہے اور بندہ اس پر بہت اعتماد کرتا تھا اور ان کو مکمل عملیات مع جنات کو قید کرنے اور خاص خاص عملیات سکھائے اور آج بھی یہ خاص شاگردوں میں شامل ہے اور دل سے ہمیشہ ان کے لیے دُعائیں نکلتی ہیں کہ اللہ ان کو خدمت خلق میں لگائے اور درود شریف اور اسم اعظم زیادہ سے زیادہ پھیلانے میں ان کو ذریعہ بنائے۔ آمین

### حضرت مولانا مفتی کوثر علی صاحب دامت برکاتہم

اُستاد جامعہ دار العلوم کراچی

عزیزم و برادرم مولوی حافظ رفیع اللہ نقشبندی صاحب نے بھی کوشش فرمائی ہے اور بنام "آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل" ایک رسالہ تصنیف فرمایا ہے۔ احقر نے شروع سے آخر تک اس رسالے کو دیکھا اور ماشاء اللہ بہت مفید پایا بالخصوص اسم اعظم کے بارے میں مؤلف نے بڑی عمدہ تحقیق فرمائی ہے۔ اللہ سے دعا ہے کہ مؤلف کی اس کوشش کو شرف قبولیت عطا فرمائے۔ آمین



# حکیم حاجی علی ضیاء صابری

- فاضل طب والجراحت
- رجسٹرڈ نیشنل کونسل فار طب حکومت پاکستان
- فاضل قانون نظریہ مفرد اعضاء
- سابقہ فزیشن قرشی ہیلتھ سروس لاہور

0301-6914588

## الحمد دواخانہ

386۔ فاطمہ جناح روڈ تلیانوالہ محلہ ساہیوال

